٢٢٦١ پھر یہ حدیث فرمائی ہو ابن مسعودؓ اَمْسَيْنَا وَاَمْسَى الْمُلْكُ لِلّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ
الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ خَيْرَ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ وَخَيْرَ مَا بَعْدَهَا وَاَعُوْذُ
بِكَ مِنْ شَرِّ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ وَشَرِّ مَا بَعْدَهَا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْكَسَلِ وَسُوْءِ الْكِبَرِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ
مِنْ عَذَابِ النَّارِ وَعَذَابٍ فِي الْقَبْرِ **كَانَ يَقُوْلُهٗ** اِذَا اَمْسٰى وَاِذَا اَصْبَحَ قَالَ مِثْلَ ذٰلِكَ اَيْضًا اَصْبَحْنَا
وَاَصْبَحَ الْمُلْكُ لِلّٰهِ مسلم مین عبد اللہ بن مسعودؓ سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا کہ ہمنے شام کی اور خدا کے ملک نے
شام کی اور خدا ہی کو شکر ہو کوئی بندگی کے لائق نہین سوا ے خدا کے وہ اکیلا ہو کوئی اُسکا شریک نہین اُسیکا ملک ہو اور
اُسیکو تعریف ہو اور وہ ہر چیز کر سکتا ہو الٰہی مین تجھسے اس رات کی خیریت اور اُسکے بعدون کی خیریت مانگتا ہون اور تیری پناہ
مانگتا ہون اس رات کی برائی اور اس رات کے بعدون کی برائی سے الٰہی مین تیری پناہ مانگتا ہون سستی اور پیری کی برائی سے
الٰہی مین تیری پناہ مانگتا ہون دوزخ کے عذاب سے اور قبر کے عذاب سے یہ حضرت فرماتے تھے شام کے وقت اور جب صبح ہوتی
تھی تو بھی اسی طرح فرماتے تھے مگر امسینا وامسی الملک للہ کی مقام پر اصبحنا واصبح الملک للہ فرماتے تھے یعنی ہمنے صبح کی
٢٢٦٢ اور خدا کے ملک نے صبح کی ق عَائِشَةُ بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّمِنْ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ **قَالَ** عِنْدَ الذَّبْحِ
مسلم مین حضرت عائشہؓ سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا کہ خدا کے نام سے ذبح کرتا ہون الٰہی اُسکو قبول کر محمدؐ کی طرف سے
اور محمدؐ کی آل کی طرف سے اور محمدؐ کی امت کی طرف سے یہ دعا حضرت قربانی ذبح کرنے کے وقت فرماتے **ف** حضرت
عائشہؓ سے روایت ہو کہ حضرت نے ایک مینڈھا سینگ والا جسکے منھ اور ہاتھ پانون سیاہ تھے منگوایا پھر فرمایا کہ اے عائشہ
٢٢٦٣ چھری لا اور اُسکو تیز کر پھر حضرت نے چھری لیکر اُسکو ذبح کیا اور یہ فرمایا **ق** عَائِشَةُ بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ
بَعْضِنَا يُشْفٰى سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا كَانَ اِذَا اشْتَكَى الْاِنْسَانُ الشَّيْءَ مِنْهُ اَوْ كَانَتْ بِهٖ قَرْحَةٌ اَوْ جُرْحٌ قَالَ بِسَبَّابَتِهٖ
بِالْاَرْضِ ثُمَّ رَفَعَهَا بخاری اور مسلم مین حضرت عائشہؓ سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا بسم اللہ یہ مٹی ہو ہمارے زمین کی
لپٹی ہو ہمارے بعضے کے لعاب دہن سے چنگا کرتی ہو ہمارے بیمار کو ہمارے رب کے حکم سے حضرت کا معمول تھا کہ جب کوئی
حضرت سے بیماری کی شکایت کرتا یا اُسکے ریم کا زخم ہوتا یا کہین کھاؤ ہوتا تو حضرت زمین پر کلمے کی انگلی لگاتے پھر اُٹھا لیتے
اور یہ فرماتے **ف** لعاب دہن اور خاک سے شفا ہونا صرف حضرت کی دعا کی برکت سے تھا اسیواسطے مدینے کی مٹی کو خاک
٢٢٦٤ شفا کہتے ہین **ق** اِبْنُ عَبَّاسٍ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ الْحَلِيْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ لَا اِلٰهَ اِلَّا
اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ **كَانَ يَقُوْلُهٗ** عِنْدَ الْكَرْبِ بخاری اور مسلم مین عبد اللہ
ابن عباسؓ سے روایت ہو کہ حضرت نے فرمایا کہ نہین کوئی بندگی کے لائق سواے خدا کے جو اونچا بڑائی والا اسباب حلم ہو
نہین کوئی عبادت کے لائق سواے خدا کے جو بڑے عرش کا مالک ہو نہین کوئی پرستش کے لائق سواے خدا کے جو آسمانون
٢٢٦٥ اور زمین کا رب ہو اور عزت والے عرش کا رب ہو حضرت اُسکو رنج اور کمال سختی مین فرماتے تھے **ق** اَلْمُغِيْرَةُ بْنُ شُعْبَةَ
لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ
وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ **كَانَ يَقُوْلُهٗ** فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ بخاری اور مسلم مین

مغیرہ بن شعبہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہیں کوئی معبود برحق سوائے خدا کے وہ اکیلا ہے کوئی اسکا شریک نہیں اسیکا
ملک ہے اور اسی کو حمد ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے الٰہی کوئی روکنے والا نہیں تیری دی چیز کو اور کوئی دینے والا نہیں تیری روکی
٢٢٦٦ چیز کو اور تیرے رو برو نصیبے والے کو اسکا نصیبہ کچھ نفع نہیں کرتا اس ذکر کو ہر نماز کے بعد فرماتے تھے ق جابرؓ لَا اِلٰهَ
اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ اَنْجَزَ وَعْدَهٗ وَنَصَرَ
عَبْدَهٗ وَهَزَمَ الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ قَالَهٗ عَلَى الصَّفَا بخاری اور مسلم میں جابرؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ کوئی بندگی کے سزاوار نہیں خدا کے سوائے وہ اکیلا ہے کوئی اسکا شریک نہیں اسی کا ملک ہے اور اسیکو حمد اور وہ ہر چیز
پر قادر ہے نہیں کوئی بندگی کے لائق خدا کے سوائے وہ اکیلا ہے پورا کیا اسنے اپنے وعدے کو اور مدد کی اپنے بندے کی
یعنی حضرت کی اور تنہا اسی نے احزاب کو یعنی کفار کے گروہوں کو شکست دی یہ حضرت نے صفا پر فرمایا ف جب
٢٢٦٧ مکہ فتح ہوا تب حضرت نے صفا پہاڑ پر اپنی فتح اور مدد کا یہ شکریہ ادا کیا ق عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الزُّبَيْرِ بْنِ الْعَوَّامِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَلَا
نَعْبُدُ اِلَّا اِيَّاهُ لَهُ النِّعْمَةُ وَلَهُ الْفَضْلُ وَلَهُ الثَّنَاءُ الْحَسَنُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَلَوْ كَرِهَ
الْكَافِرُوْنَ كَانَ يُهَلِّلُ بِهِنَّ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ بخاری اور مسلم میں عبداللہ بن زبیر بن عوام سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ کوئی معبود برحق نہیں سوائے خدا کے وہ اکیلا ہے کوئی اسکا شریک نہیں اسی کا ملک ہے اور اسی کو تعریف ہے اور وہ ہر چیز
کر سکتا ہے نہیں جنبش گناہ سے اور نہ طاقت بندگی پر مگر خدا کی توفیق سے نہیں کوئی معبود برحق سوائے خدا کے اور ہم کسیکی
بندگی نہیں کرتے سوائے اسکے اسیکی نعمت ہے اور اسی کا فضل اور اسی کو عمدہ تعریف ہے سوائے خدا کے کوئی بندگی کے لائق نہیں
ہمارا تو یہ حال ہے کہ ہم دین کو صرف اسی کے واسطے خالص کر چکے اگرچہ کافرون کو یہ برا لگے یہ کلمہ حضرت پڑھتے تھے
٢٢٦٨ ہر ایک نماز کے بعد ق ابن عمرؓ لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ لَبَّيْكَ اِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَا شَرِيْكَ
لَكَ كَانَ يُلَبِّيْ بِهٰذِهِ التَّلْبِيَةِ فِيْ حَجَّتِهٖ وَعُمْرَتِهٖ بخاری اور مسلم میں عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ بار بار حاضر ہون تیری خدمت مین الٰہی حاضر ہون خدمت مین کوئی تیرا شریک نہیں مین خدمت مین حاضر ہون مقرر
حمد اور نعمت اور ملک تیرے ہی واسطے خاص ہے کوئی تیرا شریک نہیں حضرت کا معمول تھا کہ اپنے حج اور عمرے مین یہی تلبیہ
فرماتے تھے ف تلبیہ اس ذکر کو کہتے ہین جو احرام باندھنے کے وقت لبیک کی لفظ ملا کر کہتے ہین حضرت اس ذکر کو احرام
باندھنے کے بعد ہر ایک نماز کے پیچھے اور اونچے نیچے پر چڑھتے اترتے اور لوگون کے ملنے کے وقت فرماتے تھے ہمارے یہان
مین یہ تلبیہ متفق علیہ ہے اسمین اختلاف نہین امام اعظمؒ کے نزدیک اس سے کم کرنا درست نہین لیکن اگر کچھ زیادہ کرے تو مضائقہ
نہین لبیک عرب مین پکارنے کے جواب مین کہتے ہین جیسے ہندی مین جی بولتے ہین بعد کعبہ بنانے کے حضرت ابراہیمؑ
کو حکم ہوا تھا کہ تم سب لوگون کو قیامت تک حج کے واسطے پکار دو چنانچہ انھون نے پکارا تھا تو حاجیون کا لبیک کہنا
٢٢٦٩ اسی پکارنے کا جواب ہے ق انسؓ لَبَّيْكَ عُمْرَةً وَحَجًّا مسلم مین انسؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا حاضر ہون تیری
خدمت مین عمرے اور حج کی نیت کرتا ہون ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضرت نے حجۃ الوداع مین حج اور عمرے کی

تحفۃ الدعا ترجمہ مشارق الانوار

سابقی نیت کے ہو اُسکو قرآن کہتے ہین یعنے ایک احرام سے حج اور عمرہ ادا کرنا اور یہی مذہب ہے امام اعظم کا کہ قران افضل ہے تمتع اور افراد سے تمتع یہ کہ اول احرام عمرے کا کرے پھر وہ عمرہ ادا کرے احرام اتارے پھر آٹھوین تاریخ حج کے واسطے دوسرا احرام باندھے تمتع ہو اور افراد یہ کہ صرف حج کے واسطے احرام باندھے عمرہ نکرے بدون حج کیے احرام نہ اتارے اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلَى الْاِتْمَامِ

وَالصَّلٰوةُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَاٰلِهٖ وَصَحْبِهِ الْكِرَامِ

## مثنوی

شکر کہ انجام کو پہونچی کتاب — علم احادیث کی لب لباب
جو کہ مطالب تھے براوج فلک — ترجمے سے آئے آراض تک

یعنی کہ اردو کی یہن کر قبا — شاہد تازی ہوا جلوہ نما
گنج خفی دست بدست آگیا — کیا ہی ہوا راز نہان برملا

دو دبستو اب اسکا اوراق کرو — خلق کو سمجھاؤ خود اسکو پڑھو
اسکو نہ جزدان مین رکھ چھوڑیو — ہان کہین ایسا نہ ستم کیجیو

پیرو سنت ہی کا رہیو بجان — دل مین نہ بدعات کو دینا مکان
اب بھی جو بدعت مین ہا گر پھنسا — منھ تو محمد کو دکھاویگا کیا

نور کو لے نار کی گم کر ہوس — عاقل و دیندار کو نکتہ ہے بس
یارب ان اوراق کو مقبول کر — ہند کو اس فیض سے کر بہرہ ور

خرم افسردہ کو پرُدرد کر — الفت دنیا سے اُسے سرد کر
تیری ہی حسن طرح کو ہر دم ہے — تیرے غم عشق مین خرم رہے

یارب اس عاجز کی دعا کر قبول — خاتمہ بالخیر بحق رسول

## خاتمة الطبع

مشارق الانوار روزگار ✤ محمدت خالق لیل ونہار ہے ✤ جسنے ظلمت عدم سے ہمکو نکالکر نورستان وجود کو پہونچایا ✤ اور رفع تاریکی جہل و بیدانشی کے لیے آفتاب ہدایت روشن فرمایا تحفة الاخیار اعصار ✤ نعت رسول مختار ہے جسکے طفیل سے ہمنے خیر امة کا رتبہ پایا ✤ قرآن رحمت نشان ہمارے واسطے آیا اسکے مضامین اسرار آگین کس کس طرح احادیث صاف مین ہمین سمجھائے اسپر بھی جو کچھ ہماری سمجھ مین نہ آئے ✤ آل اطہار اور اصحاب اخیار کے قول جمیل نے عیان فرمائے ✤ ائمہ مجتہدین علمائے دین نے انکی کھلی روایتون سے بتائے ✤ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ بعد اسکے مشتاقان کلام حضرت خیر الانام کو بشارت عمدہ تہنیت کہ اس ہنگام یمنت انجام مین کتاب مستطاب **تحفة الاخیار** ترجمہ **مشارق الانوار** حاوی احادیث صحیح نبوی **رضی الدین حسن ابن حسن** صغانی محدث لاثانی کی جمع اور جامع علوم عقلی و نقلی مولوی **خرم علی** کی اردو زبان مین ترجمہ کی ہوئی ✤ علمائے حدیث کا جسکی صحت پر اتفاق مقبول آفاق مطبع نامی مشہور نزدیک و دور **منشی نولکشور** واقع لکھنؤ مین بمزید اہتمام و حسن انتظام **جناب بابو پراگ نرائن صاحب** مالک مطبع مذکور بماہ جمادی الاول ۱۳۱۹ھ مطابق ماہ ستمبر سنہ ۱۹۰۱ع بار چہارم جان بخش قالب طبع ہوکر نور افزائے انظار اولو الابصار ہوئی حسن صورت اور محاسن حقیقت مین مطبوع طبائع صغار و کبار ہوئی

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| غین الہدایہ ترجمہ کامل ہدایہ ہر چہار جلد حامل بالمتن مترجمہ مولوی امیر علی صاحب مترجم فتاوائے عالمگیری وغیرہ کاغذ گندہ سفید۔ | لعہ پ |
| اور جلدین کاغذ حنائی پر متفرق بھی فروخت کے لیے موجود ہین۔ | معہ پ |
| جلد اول۔ | سے پ |
| جلد دوم۔ | للعہ پ |
| جلد سوم۔ کاغذ سفید۔ | للعہ ۸/ پ |
| ایضاً۔ کاغذ حنائی۔ | للعہ پ |
| جلد چہارم۔ کاغذ سفید۔ | للعہ ۸/ پ |
| ایضاً۔ کاغذ حنائی رسمی۔ | سے پ |
| مفتاح الجنۃ۔ از مولوی کرامت علی جونپوری | ۴/۳ ۹ |
| حقیقۃ الصلوٰۃ۔ مع رسالۂ بے نمازان۔ | ۹ پائی |
| ترجمہ فتاویٰ عالمگیری۔ کامل ہر چہار جلد مع مقدمہ یعنے جلد اول مترجمہ مولانا احتشام الدین وباقی ہر سہ جلد مع مقدمہ مترجمہ مولانا امیر علی کاغذ سفید وحنائی۔ | عہ پ |
| کشف الحاجات۔ ترجمہ اردو مالا بد منہ از مولوی محمد نور الدین۔ | ۳/ |
| رسالہ خلاصۃ المسائل۔ نماز روزے کے مسائل اور زکوٰۃ اور نکاح وطلاق وعتاق کے احکام اور خرید وفروخت ووکالت وضمانت وغیرہ کے جواز وعدم جواز کی صورتین اردو مین مفصل بیان کیا ہے مع حواشی مفیدہ از جناب مولوی امیر علی صاحب | |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| مترجم فتاوائے عالمگیریہ وہدایہ ومصنف تفسیر مواہب الرحمن۔ | ۵/ |
| نور الہدایہ ترجمہ شرح وقایہ اردو۔ ہر چہار جلد یکجائی مطبوعہ نظامی کاغذ سفید | عہ ۱۲/ پ |
| ہزار مسئلہ۔ شامل ہفت رسالہ (۱) ہزار مسئلہ (۲) مسائل ثمانیہ (۳) صد وسی مسئلہ (۴) مناجات بدرگاہ باری تعالیٰ (۵) حلیۂ شریف (۶) نور نامہ (۷) چہل مسائل۔ مولفہ مولوی عبد الصمد بن عبد السلام | ۲/ |
| شرح محمدی منظوم۔ مسائل فقہیہ از محمد خان قندھاری۔ | ۳/ |
| تنبیہ الغافلین۔ مسائل وغیرہ | ۸/ |
| حیرت الفقہ۔ مسائل مشکلۂ فقہ از مولوی ابراہیم حسین بنگلوری۔ | ۱/ |
| جواب السائلین۔ بطور استفتا۔ | ۱/۶ ۹ |
| کنز الدقائق۔ اردو ترجمہ از مولوی محمد سلطان خان۔ | ۴/ |
| چہل مسائل فقہ۔ از مولوی ابراہیم حسین بنگلوری۔ | ۳ ۹ |
| رسالہ تجہیز وتکفین میت۔ از محمد عمر | ۱/ |

## کتب فقہ فارسی

| | |
|---|---|
| ہدایہ۔ حاشیہ پر اصل عربی اور تحت مین ترجمہ فارسی مع شرح از علمائے کلکتہ جو مدت سے متداول ہے دو مجلد کامل کاغذ سفید وحنائی۔ | عہ پ |
| رسالہ قاضی قطب۔ ذکر ایمان وارکان | ۳ پائی |

